بسم اللہ الرحمن الرحیم

## الجواب حامداً ومصلیاً

گائے کا گوشت بلاشبہ حلال ہے، اور اس کا کھانا بلا کراہت جائز ہے، بعض روایاتِ حدیث میں گائے کے گوشت کو بیماری کہا گیا ہے، یہ حدیث الفاظ کے تھوڑے بہت فرق کے ساتھ مختلف کتبِ حدیث میں مذکور ہے، مستدرک حاکم کے الفاظ یہ ہیں:

علیکم بألبان البقر و سمنانها وإیاکم ولحومها فإن ألبانها و سمنانها دواء و شفاء ولحومها داء ۔

آپ نے سوال میں جو اردو عبارت نقل کی ہے، اگر یہ بعینہ حدیث کا ترجمہ ہے تو ان الفاظ کے ساتھ کوئی حدیث نہیں مل سکی، تاہم گائے کے گوشت سے متعلق روایات کے بارے میں محدثین کا کہنا ہے کہ ان روایات میں مخصوص علاقوں کے لئے گائے کے گوشت کے طبی نقصان کو بتایا گیا ہے، یعنی گائے کے گوشت میں جو طبی نقصانات ہیں ان کے پیشِ نظر اس سے بچنے کا مشورہ دیا ہے۔ اطباء نے گائے کے گوشت کے متعلق کہا ہے کہ اس کا گوشت خشک ہوتا ہے، اور حجازِ مقدس کی آب و ہوا بھی خشک ہے، خشک آب و ہوا میں خشک چیز کا استعمال مضر ہو سکتا ہے، چنانچہ اس سے بچنے کا مشورہ دیا گیا، اس کے برخلاف گائے کا دودھ اور مکھن تر ہیں جو خشک علاقہ کے لئے موزوں اور مفید ہیں، اس لئے آپ ﷺ نے گائے کے دودھ اور مکھن کو باعثِ شفا فرمایا؛ لہٰذا اگر کسی علاقے کا موسم خشک نہ ہو تو وہاں گائے کا گوشت مضرِ صحت بھی نہیں ہوگا۔ اور یہ سب تفصیل بھی اس وقت ہے جبکہ یہ حدیث صحیح ہو، اگر یہ حدیث ضعیف ہو جیسا کہ بہت سے محدثین نے اس حدیث کو ضعیف قرار دیا ہے، تو اس حدیث سے گائے کے گوشت کو مضر ثابت کرنا ہی درست نہیں، اور خود آنحضرت ﷺ کا اپنی ازواجِ مطہرات کی طرف سے گائے کی قربانی کرنا صحیح احادیث سے ثابت ہے۔ (ماخذہ تبویب: ۳۱ ح ۹۲/۱، ۱۱/۳۰)

فی مستدرك للحاكم :(حدیث رقم:۸۲۴۱)

عن عبد الرحمن بن عبد الله بن مسعود عن أبيه عن النبي صلى الله عليه وسلم قال: عليكم بألبان البقر وسمنانها وإياكم ولحومها فإن ألبانها وسمنانها دواء وشفاء ولحومها داء هذا حديث صحيح الإسناد ولم يخرجاه۔



وفی السنن الكبرىٰ للبیهقی:(ج۹،ص۳۴۵)

عن عبد الله بن مسعود رضي الله عنه ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: ان الله عزوجل لم ينزل داء الا وضع له شفاء الا السام فعليكم بألبان البقر فانها ترم من كل شجر۔ عن مليكة بنت عمرو الجعفية انها قالت لها عليك بسمن البقر من الذبحة أو من القرحتين فان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان ألبانها أو لبنها شفاء وسمنها دواء ولحمها أو لحومها داء ۔

وفي كشف الخفاء: (ج٢، ص ٧٠)

عليكم بألبان البقر وسمنانها وإياكم ولحومها فإن ألبانها وسمنانها دواء وشفاء ولحومها داء-رواه الحاكم عن ابن مسعود مرفوعا قال في الأصل وكتبت فيه جزئا ومما أوردته فيه ما صح أنه صلى الله عليه وسلم ضحى عن نسائه بالبقر ولكن قال الحليمي هذا ليبس الحجاز ويبوسة لحم البقر ورطوبة لبنها وسمنها فكأنه يرى اختصاص ذلك به وقال في التمييز وتساهل الحاكم في تصحيحه وقد ضحى النبي صلى الله عليه وسلم عن نسائه بالبقر وكأنه لعدم تيسر غيره أو لبيان الجواز وإلا فهو لا يتقرب إلى الله بالداء وقيل إنما خصص ذلك بالبقر في الحجاز ليبسه ويبوسة لحم البقر ورطوبة ألبانها وسمنها واستحسن هذا التأويل۔

وفي فيض القدير :( ٤٥٨/٤ )

عليكم بألبان البقر فإنها دواء وأسمانها شفاء من كل داء كما في الحديث الذي قبله وإياكم ولحومها أي احذروا أكلها فإن لحومها داء قال الحليمي : إنما قال ذلك لأن الأغلب عليها البرد واليبس وبلاد الحجاز قشيفة يابسة فلم يأمن إذا انضم إلى ذلك الهواء أكل لحم البقر أن يزيدهم يبسا فيتضرروا بها وأما لبنها فرطب وسمنها بارد ففي كل منها الشفاء من ضرر الهوى اھ-قال الزركشي : وهو تأويل حسن قيل وهذا يعارضه ما صح أنه ضحى عن نسائه بالبقر-ابن السني وأبو نعيم في الطب النبوي ك في باب الطب عن ابن مسعود قال الحاكم : صحيح وأقره الذهبي وقال النسائي : قد تساهل الحاكم في تصحيحه قال الزركشي : قلت بل هو منقطع وفي صحته نظر فإن في الصحيح أن المصطفى صلى الله عليه وسلم ضحى عن نسائه بالبقر وهو لا يتقرب بالداء-الخ والله سبحانه وتعالى أعلم